# فہرست

اولوالعزم
نبی
حضرت آدم علیہ السلام
حضرت حوا علیہا السلام
حضرت نوح علیہ السلام
حضرت ادریس علیہ السلام
حضرت ہود علیہ السلام
حضرت صالح علیہ السلام
حضرت ابراہیم علیہ السلام
حضرت اسماعیل علیہ السلام
حضرت یعقوب علیہ السلام
حضرت یوسف علیہ السلام
حضرت شعیب علیہ السلام
حضرت موسیٰ علیہ السلام
حضرت داؤد علیہ السلام
حضرت زکریا علیہ السلام
حضرت یحیٰ علیہ السلام
حضرت خضر علیہ السلام
حضرت یونس علیہ السلام
حضرت ایوب علیہ السلام
حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ
خلفائے راشدینؓ کو خواب میں دیکھنا
حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
باقی اصحاب کرام کو دیکھنا
حضرت امام حسن و حسینؓ
حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ
حضرت ابوہریرہ وانس بن مالکؓ
حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
حضرت عبداللہ بن عباس وابن مسعودؓ
حضرت بلال حبشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
عالموں اور حکیموں اور زاہدوں کو دیکھنا

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الف''

آبادی
آب یعنی پانی
آب بنی (ناک کا پانی)
آب ناختن یعنی پیشاب کرنا
آب خانہ۔ پاخانہ
آبدستان (کوزہ)
آبستنی (حمل)
آبکامہ (ترش پانی) یا کانجی
آبگینہ (کانچ۔ بلور)
آبلہ (ہندی چھالہ)
آبنوس
آتش (آگ)
آتش افروختن (آگ کا روشن کرنا)
آتشین روشنائی (آگ کی روشنی)
آتش پرستیدن (آگ کا پوجنا)
آتشین شرارہ (آگ کا شرارہ)

آتش دان (آگ کی انگھیٹی)
آتش زنہ (چقماق)
آتش کدہ (آگ پوجے کا عبادت خانہ)
آردگون
آرد (آٹا)
آردگون
آرد پیز (آٹا چھاننے والا)
آروغ (ڈکار لینا)
آزادشدن (آزاد ہونا)
آستانہ (دہلیز)
آسمان
آستانہ (چوکھٹ)
آسیاب (پن چکی)
آسیابان (چکی والا)
آتشی کردن (صلح کرنا)
آغوش گرفتن (گود میں لینا)
آفتاب (سورج)
آفتابہ (کوزہ)
الج (زعرور)
آماس (سوجن)
آہک (چونہ)
آہن (لوہا)
آہو (ہرن)
آواز
آویختن (لٹکنا)
آئینہ (شیشہ)

ابر (بادل)
ابر (اسفنج)
ابروہا (بھویں)
ابریشم
ابلیس (شیطان)
ارزینہ (سیسہ، قلعی)
ارش (گز)
ازہ (آرا)
آزار (تہہ بند)
پیغمبری
اژدھا (بڑا سانپ)
اسپندان (کالا دانہ)
اسپ (گھوڑا)
استر (خچر)
استخوان (ہڈی)
استغفار (بخشش چاہنا)
اسطرلاب
اسفاناخ (پالک)
اشتر (اونٹ)
شترمرغ
اشترمرغ
اشترخار
اشک (آنسو)
اشنان
اصلح (داغ سر)
افروشتہ (ایک قسم کا حلوہ ہے)

کتاب کامل التعبیر کا حرف
"الباء"

ببر (شیر)
بت
بخشش کردن (بخشنا)
بخور کردن (کچھ سلگانا)
پر
پرپہن (خرفہ)
بربط (سارنگی)
برجستن (کودنا)
بروار کردن (سولی چڑھانا)
برد (چادر)
پردہ
پردہ داری
پرستو (ابابیل)
برف
برق (بجلی)
برگستوان (پاکھر۔ جنگی لباس)
برنج (چاول)
پرندہ
پرنیان (دیبا)
برہ (بکری کا بچہ)
برہنگی (ننگا ہونا)
پروانہ
بروت (مونچھ)
برج (بارہ برج)
پری
پرواز کردن (اڑنا)

بریاں (بھنی ہوئی چیز)
بزاز (پارچہ فروش)
بز (بکری)
بزرقطونا (اسبغول)
بساط (فرش)
بستر
پست (ستو)
بستان افروز (کوکنی، جٹادھاری)
پستان (چوچی)
پستان بند (سینہ بند، چھاتی بند)
پشت (پیٹھ، کمر)
پشتہ (ڈھیر، ٹیلہ)
پشم (اون)
پشتہ (مچھر)
بط (بطخ)
بغل (کچھ)
بقالی کردن (دکانداری)
بلانگیبنی
پلاس (ٹاٹ۔ جاجم)
بلبل دیدن (بلبل دیکھنا)
بلبلہ (صراحی)
حکایت
بلغم دیدین (بلغم دیکھنا)
برگ (پتا)
پلنگ (چیتا)
بلور (شیشے کی مانند صاف شفاف پتھر)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''التاء''

تاب دادن (بٹنا)
تابستان (موسم گرما)
تاج
تاراج (لوٹ)
تاریکی (اندھیرا)
تازیانہ (کوڑا)
تابہ (توا)
تب (تپ)
تبر (کلہاڑی)
تبیرہ (طبلہ)
تتماج (ہرایک چیز کی آش)
تخت
تخم کاشتن (بیج بونا)
تخمہ (ہیضہ کی ابتدائی حالت)
تخما (کئی طرح کے بیج)
تذرو (چکور)
ترازو
ترازوگر (ترازو بنانے والا)
ترب (مولی)
تربد (ککڑی)
ترخون (ایک قسم کا پودینہ)
ترسائی (عیسائی)
ترسدین (ڈرنا)
ترشیہا (کھٹائیاں)
ترف (باقلا مصری)
ترنج (لیموں، نیبو)
ترنگبین (ترنجبین)
ترہ دوغ (لسی میں بھاجی)
ترہ فروشی (سبزی کا بیچنا)
ترہ (سبزی)
تریاک (تریاق)
تزویج (نکاح کرنا)
تسبیح کردن (تسبیح کرنا)
طشت (تھال)
تشنگی (پیاس)
تعویز
تغار (براتھال، تغاری)
تفشلہ (پختہ مسور)
تکبیر کردن (تکبیر کہنا)
تگرگ (ژالہ اولہ)
تل (پشتہ)
تمام شدن کار (کاموں کا پورا ہونا)
تن مردم (آدمی کا جسم)
تندر (کڑک)
تندسہا (تصویریں)
تنگی
تنور
توبرہ
توبہ کردن (توبہ کرنا)
توتیا (سرمہ)

توت (شہتوت)
تورات
تیر

کتاب کامل التعبیر سے حرف
"جیم"

چادر
جادو کردن (جادو کرنا)
چہار پایہ (چوپایہ)
جاروب (جھاڑو)
جام (پیالہ)
جامہ (کپڑا۔لباس)
جامہ خواب (شب خوابی کا لباس)
جان (روح)
حکایت
چاہ (کنواں)
حکایت
جبہ (چوغہ)
چتر (چھتری)
چراغ
چراغ پایہ (چوکھٹ جس پر
چراغ رکھتے ہیں)
چراغ دان
چرغ
چرک (میل)
جزع (کوڑی)
جستن (کودنا)
چشم (آنکھ)
حکایت
چشمہ
چغابہ (بجانے کا ساز)
چغد (چھوٹا الو)
چغندر (چقندر)
چک (قبالہ)
چکاوک (سرخاب)
جگر
جماع
جلاب (گلاب)
جنازہ حسب بودن (ناپاک ہونا)
چنگال (پنجہ)
چنگالہ (کانٹا)
چنگ زدن (ساز بجانا)
جنگ کردن (لڑنا)
جہو دشدن (یہودی ہونا)
جوال دوز (بوری سینے کا سوا)
جوان شدن (جوان ہونا)
چوب (لکڑی)
جوراب
جوشن (لوہے کا کرتہ)
چوگان زدن (گیند بلا)
جولاہا
جوہر (موتی)
جوئے آب (پانی کی نہر)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الحاء''

حبر (سیاہی)
حب خوردن (گولی کھانا)
حج گزارن (حج کرنا)
حجراسود
حجامت کردن (سینگی لگانا)
حدزدن (سزادینا)
حربہ (نیزہ چھوٹا۔ بھالا)
حرم (کعبہ)
حریر (ریشم)
حساب
حصار (قلعہ۔ گھیرا)
حصیر (چٹائی)
حقنہ
حقہ (جواہرات کا ڈبہ)
حکمت
حلاج (دھنیا)
حلتیت (ہینگ)
حلوا
حمال (قلی)
حنا (مہندی)
حنوط (میت کی خوشبو)
حوض
حوض کوثر
حیض

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الخاء''

خاج (صلیب۔ چلیپا)
خار (کانٹا)
خارپشت (سیہہ)
خارش تن (کھجلی)
خاشاک (کوڑاکرکٹ)
خاک
خاکستر (راکھ)
خامہ (قلم)
خانہ (گھر)
خرابی (ویرانی)
خائیک (ہتھوڑا)
خائیہ مرغ (انڈا)
خائیہ آدمی
خایہ مرغابی (مرغابی کا انڈا)
خیمہ کردن (خیمہ لگانا)
ختنہ کردن (ختنہ کرنا)
خربزہ (خربوزہ)
خرچنگ (کیکڑا)
خر (گدھا)
خرگور
خردل (رائی)
خرس (ریچھ)
خرگاہ (تنبو)
خرگوش

خرما (کھجور)
حکایت
خرمن گرفتن (ڈھیر لگانا)
خرنوط (ایک غلہ ہے)
خروس (مرغا)
خرید وفروخت (لین دین)
خز (ریشم)
خستہ کردن (زخمی کرنا)
خشت (اینٹ)
خشم گرفتن (غصہ کرنا)
خصومت (جھگڑا)
خصی کردن (خصی کرنا)
خضاب کردن (خضاب کرنا)
خطبہ خواندان (خطبہ پڑھنا)
خطمی (گل خیرو)
خفتن (سونا)
خلال کردن (دونتوں کا خلال کرنا)
خلعت (سروپا)
خرقہ (پرانا کپڑا)
خلم (سینڈھ)
خلیفہ (بادشاہ اسلام)
خم (مٹکا)
خمیر کردن (گوندھنا)
خنبزہ (چھوٹا مٹکا)
خنجر (چھوٹی تلوار)
خندہ ہنسی

خوان (خوانچہ)
خود (لوہے کی ٹوپی)
خوردن (کھانا)
خوشہ (بال، گچھا)
خوگ (سور)
خون آمدن (خون آنا یا نکلنا)
خیک (مشک)
خیمہ (تنبو)
خیو (تھوک)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''دال''

دارو (دوا)
دارچینی
داغ کردن (داغ کرنا)
داس (درانتی)
دام (جال)
دانہا (دانے)
دباغی کردن (چمڑا رنگنا)
دبہ (ڈبا)
دبیری (منشی گیری)
دبیرستان (منشی خانہ)
دجال
دختر (لڑکی)
دخنہ (دھونی)
دوگاں (درندے)
دراج (تیتر)

دراعہ (زرہ)
در (دروازہ)
دروازہ
دربانی کردن (دربانی کرنا)
دربرگرفتن (گود میں لینا)
درختان
درخت خرما
درخت آبنوس
درخت آلو
درخت بادام
درخت انار
درخت پیپل
درخت برگد
درخت ترنج
درخت زیتون
درخت زرد آلو
درخت سرو
درخت سنجد
درخت سیب
درخت شامہ
درخت شفتالو (آڑو)
درخت عود
درخت فسوق
درخت گل
درخت فندق
درخت بلوط

درخت جوزا (اخروٹ)
درخت جوز ہندی
درخت لیموں
درخت مورد (آس)
درخت نے (بانس)
درد اندامہا (جوڑوں کا درد)
درہم
درمنہ (ایک دوا ہے)
دروغ گفتن (جھوٹ بولنا)
درودگری کردن (لکڑی تراشنا)
درویشی
دریا
دژ (قلعہ)
دزدی کردن (چوری کرنا)
دستارچہ (دستار)
دستار حمامی
دست آس (چکی)
دست (ہاتھ)
دست اورنجن (ہاتھ کا کنگن یا کڑا)
دست ورد شستن (ہاتھ منہ دھونا)
دستینہ، دستار (ہاتھ کا غلاف)
دشمن
دشنام (گالی)
دعا کردن (دُعا کرنا)
دف زدن (دف بجانا)
دلالی کردن (دلالی کرنا)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''ذال''



کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الراء''

رکاب
رنگ با
روباہ(لومڑی)
رود(نہر)
رودبار(نہروں کی وادی)
رودہ(آنت)
روزہا(دن)
روزہ داشن(روزہ رکھنا)
روستا(گاؤں)
روشنائی(روشنی)
روغن(گھی۔تیل)
روناس(ایک رنگ دار چیز ہے)
روئے(چہرہ)
ریحان(نیاز بو)
ریسمان(رسی،سوت کا ڈورا)
ریواس(ریوند)
ریش(داڑھی)
ریگ(ریت)
ریش(زخم)
ریم(پیپ)
ریوند(ایک دوا)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
"الزاء"

زن(عورت)
زاغ(کوا)
زاکہا(پھٹکڑیاں)

ژالہ(اولا)
زلو(جونک)
زانو(گھٹنا)
زباد(کستوری مشک بلائی ہے)
زبان
زبرجد(قیمتی پتھر ہے)
زبور شریف
زجر(پرندوں کی آواز سے فال لینا)
زخم
زدن(کوڑے لگانا)
زر(سونا)
زردآلو(خوبانی)
زردیہا(زردیاں)
زرشک
زرنخ(ہڑتال)
زرہ(لوہے کی کرتی)
زعفران(کیسر)
زغن(چیل)
زفت(ایک دوا ہے)
زکوۃ(خدائی ٹیکس)
زنگار
زکام
زلابیہ(حلوا)
زلزلہ(بھونچال)
زمرد(ایک قیمتی پتھر ہے)
زمستان(موسم سرما)

زمین
زنان (عورتیں)
زنار (جنیؤ)
زنبور (بھڑ)
زنبیل (جھولی)
زنجبیل (سونٹھ)
زنجیر (کنڈی۔کڑی۔سنگلی)
زنخ (ٹھوڑی)
زندان (قیدخانہ)
زنگلہ (جھانجھ۔گھنگرو)
زہار (ناف کے نیچے بالوں کی جگہ)
زہر
زہرہ (پتا)
زوبین (نیزہ)
زیتون کا روغن
زیرہ باج (مصالحہ دار چٹنی)
زیرہ
زیلوقالین
زین

کتاب کامل التعبیر سے حرف
"السین"

سار (ایک پرندہ ہے)
ساطور (چھری)
ساعد (کلائی)
ساق (پنڈلی)
سایہ (چھاؤں)
سائبان
سپرد (ڈھال)
سپرز (تلی)
سبل (آنکھوں کی بیماری)
سبو (مٹکا)
سبوس (بھسی)
سپیدآب
سپیدمہرہ (کوڑی)
ستارگاں (ستارے)
حکایت
ستون
سجادہ جانماز
سجدہ
سختن (تولنا)
سخن (بات)
سداب (ایک دوائی ہے)
سراب (ریت جو دور سے پانی نظر آتی ہے)
سر (سری)
سراب کی زمین
سراپردہ
سرا (سرائے)
سرب (سیسہ)
سرخ جامہ
سرخچہ (سرخ دانے)
سرفہ (کھانسی)

سرکہ
سرگین (لید)
سرگین گرداں (جعل کیڑا)
سرما (جاڑا)
سرمہ
سرمہ دانی
سرنج (ایک دوا ہے)
سرود (گانا)
سرونہا (سینگ)
سریش
سریشم
سرین (چوتڑ)
سطل (تسلا)
سعتر
سفر کردن (سفر کرنا)
سفوف (پھنکی)
سقا
سقنقور (ایک مچھلی ہے)
سقمونیا (ایک دوا ہے)
سگ (کتا)
سکبا (کھانے کی قسم ہے)
سکورہ (آب خورہ)
سکنجبین
سلاح (ہتھیار)
سلام کردن (سلام کرنا)
سلطان (بادشاہ)

سماروغ (ایک گھاس ہے)
سماق (ایک پھل ہے)
سمانہ (بٹیر)
سمور (لومڑی جیسا جانور ہے)
سنان (نیزہ)
سنب (سنبہ)
سنبل (ایک گھاس ہے)
سنجاب (چوہے سے بڑا جانور ہے)
سنجد
سندان (اہرن)
سنگہا (کئی طرح کے پتھر)
سنگ خوار (ایک جانور ہے)
سواری کردن (سوار ہونا)
سورۂ ہائے قرآنی (قرآن مجید کی سورتیں خواب میں پڑھنا)
سورۃ فاتحہ
سورۃ البقرہ
سورۃ آل عمران
سورۃ النساء
سورۃ المائدہ
سورۃ الانعام
سورۃ الاعراف
سورۃ الانفال
سورۃ التوبہ
سورۃ یونس
سورۃ ہود

سورۃ یوسف
سورۃ الرعد
سورۃ ابراہیم
سورۃ الحجر
سورۃ النحل
سورۃ بنی اسرائیل
سورۃ الکہف
سورۃ مریم
سورۃ طٰہٰ
سورۃ الانبیاء
سورۃ الحج
سورۃ المومنون
سورۃ فرقان
سورۃ النور
سورۃ الشعراء
سورۃ النحل
سورۃ القصص
سورۃ العنکبوت
سورۃ الروم
سورۃ السجدہ
سورۃ الاحزاب
سورۃ السباء
سورۃ الفاطر
سورۃ یٰسین
سورۃ الصافات
سورۃ ص
سورۃ الزمر
سورۃ مومن
سورۃ فصلت
سورۃ حم عسق
سورۃ الزخرف
سورۃ الدخان
سورۃ الجاثیہ
سورۃ الاحقاف
سورۃ محمد ﷺ
سورۃ الفتح
سورۃ الحجرات
سورۃ الزاریات
سورۃ ق
سورۃ الطور
سورۃ النجم
سورۃ القمر
سورۃ الرحمٰن
سورۃ واقعہ
سورۃ الحدید
سورۃ المجادلہ
سورۃ الحشر
سورۃ الممتحنہ
سورۃ الصف
سورۃ الجمعہ
سورۃ المنافقون
سورۃ التغابن

سورۃ الطلاق
سورۃ التحریم
سورۃ الملک
سورۃ القلم
سورۃ الحاقہ
سورۃ المعارج
سورۃ نوح
سورۃ الجن
سورۃ مزمل
سورۃ القیامتہ
سورۃ الانس (الدھر)
سورۃ المرسلات
سورۃ النباء
سورۃ النازعات
سورۃ عبس
سورۃ التکویر
سورۃ الانفطار
سورۃ المطففین
سورۃ الاشقاق
سورۃ البروج
سورۃ الطارق
سورۃ الاعلیٰ
سورۃ الغاشیہ
سورۃ الفجر
سورۃ البلد
سورۃ الشمس

سورۃ اللیل
سورۃ الضحیٰ
سورۃ الم نشرح
سورۃ التین
سورۃ العلق
سورۃ القدر
سورۃ البینہ
سورۃ الزلزلہ
سورۃ العادیات
سورۃ القارعہ
سورۃ التکاثر
سورۃ العصر
سورۃ الھمزہ
سورۃ الفیل
سورۃ القریش
سورۃ الماعون
سورۃ الکوثر
سورۃ الکافرون
سورۃ النصر
سورۃ اللھب
سورۃ الاخلاص
سورۃ الفلق
سورۃ الناس
سوزن (سوئی)
سوسمار (گوہ)
سوسن (چنبیلی)

سوگند (قسم)
سوراخ
حکایت
سوہان (ریتی)
سیب
سیر (لہسن)
سیری (پیٹ کا بھرا ہوا)
سبزہ
سبکی (تاڑی)
سیل (رو)
سیماب (پارہ)
سیم (چاندی)
سیمرغ
سینہ

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الشین''

شادی (خوشی)
شادرواں (توشک)
شاخ (ٹہنی)
شانہ (کنگھی)
شانہ آدمی (آدمی کا کندھا)
شاہ رود (ایک قسم کا باجہ ہے)
شاہ اسپرغم (ایک پودا ہے)
شاہین (ایک شکاری جانور ہے)
شب (رات)
شب یمانی (پھٹکڑی)
شبان (چرواہا)
شب بازی کردن (رات کو کھیلنا)
شب برگ (ایک پودا ہے)
شپش (جوں۔ چھر۔ چلھیڑ)
شپشہ (لیہا)
شبہ (پودا)
شتافتن (دوڑنا)
شتالنگ (ٹخنہ)
شراب (شربت)
شرائی (ایک برتن ہے)
شرم
شستن (دھونا)
شش (پھیپھڑا)
شطرنج
شعر
شغال (گیڈر)
شفتالو
شکار کردن (شکار کرنا)
شکر
شکر گزارن (شکر کرنا)
شکستن (توڑنا)
شکم (پیٹ)
شکنبہ (اوجھری)
شکنجہ
شگوفہ درختاں
شل شدن (معطل ہونا)

شلغم
شلوار (پاجامہ)
شلوار بند (نالہ)
شمار کردن (گنتی کرنا)
شمشیر (تلوار)
شمع
شناوری کردن (تیرنا)
شنگرف
شہادت
شاہ بلوط (ایک درخت ہے)
شہد
شہرستان
شہر
شہر ہائے مقرر دیدن (ایک ایک شہر مقررہ دیکھنا)
شونیز (کلونجی)
شیراز
شیر (دودھ)
شیرہ
شیرینہا (مٹھائیاں)
شیر
شیرخشت
شیشہ (بوتل)
شیطرنج (ایک دوا ہے)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الصاد''

صابون
صرافی کردن (صرافی کرنا)
صاروج (لپائی کرنا)
صاعقہ (بجلی)
صبح
صبر (ایلوا)
صحبت (ہمراہی)
صحرا (جنگل)
صحف (صحیفے)
صحیفہ (خط۔کاغذ)
صدف (سیپ)
صدقہ دادن (صدقہ دینا)
صراط (پل صراط)
صفہ (چبوترہ)
صلوٰۃ وسلام (درود شریف)
صمغ (گوند)
صنج (جھانجھ)
صندل (چندن)
صندوق
صورت
صوف (پشم)
صیقل
صینی (چینی)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الضاد''

ضرابی (ٹکسالی)

ضعیف (کمزور)
ضیاع (جاگیر زمین)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الطاء''

طاس (طشت)
طابع (مہر لگانے والا)
طاعون (پلیگ)
طاؤس (مور)
طباخ (باورچی)
طباق (رکابی)
طبل (طبلہ)
طبیب
طعام (کھانا)
طعن (نیزہ مارنا)
طلاق
طلع (کھجور کا پھل)
طلق (ابرک)
طنبور
طوطی (طوطا)
طوق (گردن کا زیور)
طیلسان (چادر۔شال)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الظاء''

ظلم کردن (ظلم کرنا)
ظلمات (اندھیرے)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''العین''

عارج (ہاتھی دانت)
عاریت کردن (عاریت کرنا)
عاشق
عالم
عبادت
عجوزہ (بڑھیا)
عدد (شمار)
عدس (مسور)
عراوہ (آلہ قلعہ گیری)
عرش (تخت۔چھت)
عرعر (ایک درخت ہے)
عرق کردن (پسینہ آنا)
عروسی (شادی)
عزل (کام سے معطل ہونا)
عسس (کوتوال)
عصار (نچوڑنے والا۔تیلی)
عصاء (لاٹھی)
عصیدہ (ایک قسم کا حلوہ ہے)
عطاء (بخشش)
عطر
عطار
عطسہ (چھینک)
عقل
عقیق (ایک قیمتی پتھر ہے)
علک (کندر)

علم (جھنڈا)

عمارت

عماری (ہودج)

عمود (گرز)

عناب

عنبر (ایک خوشبو ہے)

عنقا (ایک ساز ہے)

عنکبوت (مکڑی)

عود (ایک خوشبودار لکڑی ہے)

عودسوز (عود جلانے کی انگیٹھی)

عورت (شرمگاہ)

عید

عاشورا

### کتاب کامل التعبیر سے حرف
### "الغین"

غار (گڑھا)

غارت (لوٹ)

غالیہ (خوشبودار پوڈر)

غائب

غبار

غربال (چھلنی)

غرق شدن (ڈوبنا)

غزا کردن (جہاد کرنا)

غسل کردن (نہانا)

غل (گولا)

غلاف (میان)

غلام

غلبہ کردن (غالب آنا)

غم

غنیمت (لوٹ کا مال)

غواص (غوطہ خور)

غورہ (کیری)

### کتاب کامل التعبیر سے حرف
### "الفاء"

فاختہ

فال گرفتن (شگون لینا)

فالودہ

فام (نقش)

فتن

فراخی (کشادگی)

فراش (فرش بچھانے والا)

فرج (شرمگاہ)

فرجی (ایک قسم کا لباس ہونا)

فرزند

فرعون

فرمودن (حکم کرنا)

فرود آمدن (نیچے اترنا)

فروختن (بیچنا)

فزونی (زیادتی)

فستق (پستہ)

فقاع خوردن (جو کی شراب پینا)

فقیہہ

فلاخن (گوپھیا)
فلوس (پیسہ)
فندق (ایک پھل ہے)
فنک (ایک جانور ہے)
فواق (ہچکی)
فودہ (خشک خمیر)
فوط (تولید)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''القاف''

قاضی (حاکم شرح)
قافلہ
قالب
قالین
قبا (عبا)
قبالہ (تمسک)
قبان (چمچہ)
قبلہ
قبہ (گنبد)
قدح (پیالہ)
قدید (بھنا ہوا گوشت)
قرآن خواندن (قرآن مجید پڑھنا)
قربان کردن (قربانی کرنا)
قرابہ (مشک)
قرنفل (لونگ)
قز (ریشم)
قسط (ایک دوا)
قسمت کردن (بانٹنا)
قصاب (قصائی)
قصہ گفتن (قصہ بیان کرنا)
قضیب (شاخ)
قطائف (حلوا)
قطران (چیڑ کا تیل)
قضاخوردن (گدی پر چانٹا مارنا)
قفس (پنجرہ)
قفل (تالہ)
قلعہ
قلم
قلیہ
قمع (گرز سے مارنا)
قند (کھانڈ)
قندیل
قنوت (ایک دعا ہے)
قنینہ (بوتل)
قیامت
قیر (کلونس)
قے کردن (قے کرنا)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الکاف''

کاچی
کارد (چھری)
کارزار کردن (لڑائی لڑنا)
گازری کردن (دھوبی کا کام کرنا)

کاردنیا کردن (دنیا کا کام کرنا)
کاروان (قافلہ)
کاریز (کھال یا تالی)
کاسہ (پیالہ)
کاغذ
کافور
کافور سپرغم
کافر
کام (تالو)
کامہ (ترش پانی)
کاہ (بھوسہ)
کاہو
گاورش (باجرہ)
گاؤ (بیل۔گائے)
گاودشتی (جنگلی بیل)
گاومیش (بھینس)
گاوچشم (ایک گھاس کا نام ہے)
گاؤزبان (ایک دوائی ہے)
گوشت پختہ (پکا ہوا گوشت)
کبر (ایک پودا ہے)
گبرشدن (آتش پرست ہونا)
کبک (چکور)
کبوتر
کتب خواندن (کتاب پڑھنا)
کتان (السی)
کتف (کندھا)

کتیر (ایک گوند ہے)
گچ (چونا)
کحالی (سرمہ فروش)
گدائی کردن (بھیک مانگنا)
کدو
گر (گرمی دانے)
کرباسو (نیولا)
گربہ (بلی)
کرتہ (چھوٹا کپڑا یا قرطق کہتے ہیں)
گرد (غبار)
گردن
گردن بند (گلوبند)
گردن زدن (گردن کاٹنا)
گروہ
گردوں (گاڑی)
گرسنگی (بھوک)
کرسی
کرفس (ایک دوا ہے)
کرک (پرندہ ہے)
کرگس (گدھ)
گرگ (بھیڑیا)
گرمابہ (حمام)
کرمان (کپڑے)
گرہ افگندن (گرہ پڑنا)
گروکردن (رہن کرنا)
کروبر (ایک قسم کا بیج ہے)

گریختن (بھاگنا)
گریستن (رونا)
کری (بہرہ پن)
گو (شہد کا چھتہ)
کژاگند (ریشمی کیڑا)
کژدم (بچھو)
کژدم خوارہ (ایک جانور ہے)
گزر (گاجر)
گزیدن (کاٹنا)
کشتی گرفتن (کشتی لڑنا)
کاسنی (ایک دوائی کا نام ہے)
کشت ورز (کسان)
کشت زار (کھیت)
کشتن (مارنا)
کشتی (ناؤ)
کشف (کچھوا)
کشکاب (خیساندہ)
کشمکش
کشیز (دھنیا)
کعب (ٹخنہ)
کعبہ شریف
کفتار (بجو)
کفچہ (چمچہ یا ڈوئی)
کفچہ آتش (آگ کا چمچہ)
کفش (جوتا)
کف (ہتھیلی)

کف دریا (سمندری جھاگ)
کفن
گلاب
کلازہ (ایک پرندہ)
کلاغ (پہاڑی کوا)
کلاہ (ٹوپی)
کل شدن (گنجہ ہونا)
گل (پھول)
گل شکر (گلقند)
گل خوردن (کیچڑ کھانا)
گل بتین (زنبور)
کلم (ایک سبزی ہے)
گلندا (انار کا پھول)
کلنگ (کونج)
گلو (گلا)
کلیجہ
کلید (چابی۔ کنجی)
کلیدان (چابی کی جگہ)
کلیسا (گرجا گھر)
گلیم (گودڑی)
کمان
کمان حلاجی (دھنیے کی کمان)
کمان آسان (قوس قزح)
کمان کروھہ
کمر بند
گم شدن (گم ہونا)

کمند
کنار (بیر)
گناہ
گنبد
گنج (خزانہ)
کنجد (تل)
گندہ پیر (بوڑھیا یا بڑھیا)
کندر (ایک دوا ہے)
کندش (نک چھکنی)
گندم (گیہوں)
گندنا
کندوا (شہد کی مکھی)
کنشت (مندر)
کنکر (ایک غلہ ہے)
گنگی (گونگاپن)
کنہ (ایک جانور ہے)
کنیزک (لونڈی)
کہربا (ایک قسم کا گوند ہے)
گوارش (جوارش)
گوال (بوری)
گودایہا (شیرے)
گور (قبر)
گورستان (قبرستان)
گوز (ایک پھل ہے)
گوز ہندی
گوز بویا (جوز بوا)

گوئے زمین (گڑھا)
کوزہ (لوٹا)
گوسالہ (بچھڑا)
گوسفند (بکرا۔ بکری)
گوشت ہا (مختلف گوشت)
گوش (کان)
گوشوارہ (جھمکے)
کوشک (محل)
گوگرد (گندھک)
کودک (بچہ)
کوہ (پہاڑ)
گوہر (موتی)
کوچہ
کیک (پسو)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
"لام"

لباچہ (لبادہ)
لباس (پوشاک)
لب ہا (لب)
لحاف
لرزیدن (کانپنا)
لرزیدن چیز ہا (چیزوں کا کانپنا)
لشکر
لعل
لعوق (چٹنی)
لفاح الشمامہ (دستنبویہ)

لقلق (ایک پرندہ ہے)
لقمہ (نوالہ)
لقوہ (بیماری ہے)
لگام
لکدن زدن (لات مارنا)
لک
لوبیا (ایک سبزی ہے)
لوح محفوظ
لوزینہ (بادام والی چیز)
لنگ شدن (لنگڑا ہونا)
لوید (تھال)
لیموں

کتاب کامل التعبیر سے حرف
"المیم"

مار (سانپ)
مارچوبہ (سانپ بوٹی)
مارقشیشا (آنکھ کی دوائی کا نام ہے)
مازو (سرو کا پھل)
مازولون
ماست (دہی)
ماش (ایک غلہ ہے)
ماکیاں (مرغی)
مامیرا (آنکھ کی دوا ہے)
مامیشا
ماہ (چاند)
ماہی (مچھلی)
ماہی خوارہ (بگلا)
مبرد (سوہان۔ ریتی)
مطہرہ (لوٹا)
مثقبہ (سنبہ۔ برما)
مجلس علم
مجلس شراب
مجمدہ (انگیٹھی)
مجرہ (اوڑھنی)
محراب
مخنث (ہیجڑا)
مداد (سیاہی)
مذکر (نصیحت دینے والا)
مذی
مرجان (مونگا)
مرد معروف (معلوم شخص)
مردار سنگ
مردن در خواب (خواب میں مرنا)
مردہ زندہ شدن (مردہ کا زندہ ہونا)
مردہ چیز داون (مردے کا کوئی چیز دینا)
مردہ نالید (مردے کا رونا)
مجامعت کردن با مردہ (مردے سے جماع کرنا)
ازپس مردہ شدن (مردہ کے پیچھے جانا)
مردہ را جامہا (مردوں کا لباس)
تاویل کفن (مردے کے کفن کی تاویل)
مرزنگوش (ایک دوا ہے)

مرغ (پرندہ)
مرغابی
مردمان (لوگ)
مرغزار (سبزہ زار)
مرہم
مروارید
مزدوران (مزدور)
مژگان (پلکیں)
مزورہا (نرم کھانے مریضوں کے)
مس (تانبا)
مستی
مسجد
مسح
مسکہ (مکھن)
مسواک (داتن)
مشرق ومغرب (پورب۔پچھّم)
مشرک شدن (مشرک ہونا)
مشک (خوشبو)
مشک آب (پانی کی مشک)
مصحف (قرآن مجید)
مصطگی
مطبوخ (جوشاندہ)
مطرب (گویا)
معجون
معدہ
معزول شدن (معطل ہونا)

معصفر (کسبا)
معلم (استاد)
مغز
مبتلا شدن (مبتلا ہونا)
مقراض (قینچی)
مقعد (پاخانہ کی جگہ)
مقعہ (اوڑھنی)
مسلمان شدن (مسلمان ہونا)
مسمار (میخ)
مگس (مکھی)
مگس انگبین (شہد کی مکھی)
مکہ مکرمہ
ملخ (ٹڈی)
منادی (پکارنے والا)
منارہ
منبر
منجم (نجومی)
منجنیق
مندیل (رومال)
منشور (فرمان)
منقار (چونچ)
منی
مہد (جھولا)
مہر
مہرہ (منکا)
مہمان

مور چہ (چیونٹیاں)
مورد (ایک درخت کا نام ہے)
موز (کیلا)
موزہ
موش (چوہا)
موم
مومیائی
موئے (بال)
مے پختہ (پختہ شراب)
میخ (کھونٹی)
میش (بکری۔بکرا)
میوہ

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''النون''

نابینا (اندھا)
ناخن
ناخن پرا (قینچی)
ناریا (ایک سبزی کا نام ہے)
نامشک (ایک چھوٹا سا پودہ)
نارنج (نارنگی)
ناطف (ایک قسم کا حلوہ)
ناف
ناقوس (نرسنگا)
نام گردانیند (نام بدلنا)
نامہ (خط۔چھٹی)
نان ہا (روٹیاں)
نانخواہ (جوائن)
ناودان (پرنالہ)
نائے زدن (بانسری بجانا)
نبات (سبزی)
نبات جلاب (گلاب کا پودا)
نباش (کفن چور)
نرگس (ایک پھول ہے)
نشرم (کہر)
نسرین (چنبیلی)
نشاستہ
نشستن (بیٹھنا)
نعل
نعلین (جوتا)
نعناع (پودینہ)
نفث (مٹی کا تیل)
نفرین (نفرت کرنا)
نقاد (پرکھنے والا)
نقرہ (چاندی)
نقصان
نگارگری (نقاشی)
نگین انگشت (انگوٹھی کا نگینہ)
نماز
نمد (نمدہ)
نمک
نمک سود (نمک ملا ہوا)
نہنگ (مگرمچھ)

نویدن (نئی چیز دیکھنا)
نوحہ کردن (نوحہ کرنا)
نوشادر
نیرومند (طاقتور)
نیزہ
نوشتن (لکھنا)
نیشکر (گناہ)
نیکی کردن (نیکی کرنا)
نیل
نیلوفر

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الواؤ''

واشہ (ایک پرندہ ہے)
والی (حاکم)
وحوش (جنگلی چوپائے)
ورنج
وردنہ (چھاج۔ چھابہ)
وردہ (بردہ)
ورسان (کبوتر)
وزغ (کچھوا یا گرگٹ)
وزیر
وسمہ
وشہ
وضوئے نماز (نماز کا وضو)
وکیل
واری (جذام کی بیماری)
ویرانی

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''الہاء''

ہارون دستہ (اکھلی)
ہباء (ہوائی ذرات)
ہدہد (مشہور تاج والا پرندہ ہے)
ہدیہ (تحفہ)
ہریسہ
ہزارداستان (بلبل و مینا کی قسم ہے)
ہلیلہ (ہرڑ۔ مشہور چیز ہے)
ہما (ایک جانور کا نام مشہور ہے)
ہوا (ہوا)
ہوام (کیڑے مکوڑے)
ہیزم (جلانے کی لکڑی)

کتاب کامل التعبیر سے حرف
''ی''

یارہ (کنگن)
یاسمین (چنبیلی)
یافتن (پانا کسی چیز کا)
یافتن کان ہا (پانا مختلف چیزوں کی کانوس کا)
یاقوت (ایک مشہور موتی ہے)
یبروج (مردگیاہ لکھی بوٹی)
یخ (برف جمی ہوئی)
یشم یا شب (سنگ یشم)
یل (پہلوان)
یوز (چیتا)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# مقدمہ

جاننا چاہیے کہ تعبیر خواب ایک مہتمم بالشان علم ہے، جس سے آئندہ کے حالات منکشف ہوتے ہیں۔ چنانچہ حضور سید کائنات صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔

لَمۡ یَبۡقِ مِنَ النُّبُوَّۃِ اِلَّا الۡمُبَشِّرَاتِ قَالُوۡا وَمَاالۡمُبَشِّرَاتِ قَالَ الرُّؤۡیَا الصَّالِحَۃُ

(رواہ البخاری عن ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ)

''بشارتوں کے سوا نبوت کی کوئی چیز باقی نہیں رہی'' صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے دریافت کیا کہ بشارتوں سے کیا مراد ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ سچا خواب۔

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ اب خواب کے سوا اہل ایمان کے پاس کوئی ایسی چیز باقی نہیں جس سے مستقبل کے حالات منکشف ہوسکیں غرض جس طرح ابر وجود باران پر دلالت کرتا ہے، اسی طرح سچے خواب مستقبل کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔

## رویاء صالحہ کی اہمیت:

سچے خواب کی اہمیت اس حقیقت سے ظاہر ہے کہ وحی الٰہی میں سب سے پہلی چیز جس سے حضور سرور دوجہاں علیہ الصلوٰۃ والسلام کو سابقہ پڑا وہ سچے خواب تھے۔ ان ایام میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جو خواب بھی دیکھتے اس کی تعبیر صبح صادق کی مانند بالکل آشکارا ہوتی تھی۔ اس حالات کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا میلان طبع تبتل وانقطاع کی طرف ہوا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم غار حرا میں خلوت گزیں ہوگئے۔ (رواہ البخاری ومسلم)

سچے خواب کی فضیلت اس امر سے بھی ظاہر ہے کہ اسے جزء نبوت کہا گیا ہے چنانچہ مروی ہے۔

قَالَ رَسُوۡلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَـیۡہِ وَسَلَّمَ الرُّؤۡیَا وَالصَّالِحَۃُ جُزۡءٌ مِنۡ سِتَّۃٍ وَّاَرۡبَعِیۡنَ جُزۡءً مِّنَ النُّبُوَّۃَ (رواہ البخاری ومسلم)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سچا خواب نبوت کا چھیالیسواں حصہ ہے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رویائے صالحہ علوم نبوت کا ایک جزء ہے اور علم نبوت باقی ہے گو نبوت جاری نہیں رہی دوسرے لفظوں میں سچا خواب نبوت کا پرتو ہے۔ گو خواب دیکھنے والا نبی نہ ہو، جیسے کہ بعض دوسری روایتوں میں آیا ہے کہ نیک روش، حلم اور میانہ روی نبوت میں سے ہیں۔

## جزء نبوت کا صحیح مفہوم:

لیکن بعض علماء کے نزدیک جزءِ نبوت سے وہ نسبت مراد ہےجو عامہ مومنین کی ابتدائی استعداد کو انبیاء علیہ السلام کی انتہائی استعداد سے حاصل ہے۔ چونکہ نوع بشر میں یہ ابتدائی استعداد نہایت ضعیف رکھی گئی ہے اور اس ضعف کے علاوہ ظاہری حواس بڑے بڑے عوائق درپیش ہیں۔ اس لیے اللہ تعالیٰ کی رحمت نوازی نے انسان کے اندر ایسی فطرت ودیعت فرمائی ہے کہ عالم رویاء میں حسب استعداد اس کے حجاب استعداد اٹھ جاتے ہیں۔ ایسی حالت میں اس کا نفس جس چیز کی طرف بھی متوجہ ہو اس کا علم حاصل کر لیتا ہے۔ چنانچہ اسی مناسبت سے جناب مخبر صادق علیہ السلام نے رویاء کو مبشرات سے تعبیر فرمایا۔

## حجاب کیونکہ مرتفع ہوتے ہیں:

بعض علماء نے فرمایا کہ نفس ناطقہ کا ادراک اور اس کے کام روح حیوانی کے وساطت سے جو ایک قسم کا لطیف بخار ہے انجام پاتے ہیں اور اس کا بخار کا منبع و مستقر حسب توضیح جالینوس وغیرہ دل کا زیریں حصہ ہے یہی روح حیوانی خون کے ساتھ تمام شریان و عروق میں پھیلتی اور بدن میں حس وحرکت اور دوسرے اعمال کی قوت بخشتی ہے۔ اسی لطیف بخار کا کچھ حصہ دماغ کی طرف صعود کر کے دماغی ٹھنڈک سے اعتدال پاتا ہے۔ اسی کی مدد سے دماغی قویٰ اپنے کام میں سرگرم رہتے ہیں گویا نفس ناطقہ بھی اسی حیوانی روح کی مدد سے ادراک و عقل کرتا ہے اور اسی سے متعلق ہے، کیونکہ لطیف چیز کا تعلق لطف ہی ہو سکتا ہے۔

جب حواس خمسہ لگاتار کام کرنے سے مضمحل ہو جاتے ہیں تو روح حیوانی بہ حسب فطرت اپنی کامل ہیئت پر بلا مدد غیرے ادراک حاصل کرنے کے لیے مستعد ہوتی ہے۔ یہ کیفیت عموماً اس وقت پیدا ہوتی ہے جب کہ روح حیوانی ظاہری حواس کو چھوڑ کر باقی حواس کی طرف رجوع کرتی ہے۔ حواس ظاہری سے روح کی مفارقت میں رات کی ٹھنڈک جو جسم پر غالب ہوتی ہے مددگار بن جاتی ہے، اس لیے حرارت عزیزی بھی جسم کے اندرونی حصول کی طرف رخ کرتی ہوئی اوپر سے اندر چلی جاتی ہے۔ غرض جب روح حیوانی ظاہری حواس کو چھوڑ کر باقی حواس میں پہنچتی ہے اور نفس مشاغل حسیہ سے فارغ ہوتا ہے اور ان صورتوں کی طرف متوجہ ہوتا ہے جو حافظہ میں محفوظ ہیں تو علی العموم اس سے خیالی صورتیں متمثل ہوتی ہیں۔ اس کے بعد وہ صورتیں حس مشترک میں جو جامع حواس ظاہر ہے پہنچتی ہے۔ حس مشترک ظاہری حواس کے طریقہ پر ان کا ادراک کرتا ہے اور بعض اوقات نفس قوائے باطنیہ سے متصادم رہنے کے بعد دفعۃً اپنی روحانیت کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور روحانیت کی فطری طاقت کی مدد سے ادراک کرتا ہے اور ان اشیاء وحقائق کا ادراک کرتا ہے۔ جو حالت موجودہ میں اس کی ذات و حقیقت سے متعلق ہوں۔ اس کے بعد ان کی صورتوں پر حاوی ہوتا ہے اور اگر نفس نے حافظہ کی موجودہ صورتوں میں قبل اس کے کہ نفس حواس سے پوری طرح مخلصی پا کر علم واقتباس حاصل کرے تحلیل وترکیب کر دی تو اس کو اضغاث احلام یا بدخوابی کہتے ہیں۔

## اچھے اور بُرے خواب:

گوخواب کی پیدائش ورویت دنوں امور من جانب اللہ سرزد ہوتے ہیں۔ تاہم علماء نے لکھا ہے کہ اچھا خواب حضرت احدیث کی طرف سے بشارت ہوتی ہے تاکہ بندہ اپنے مولیٰ کریم کے ساتھ حسن ظن میں راسخ الاعتقاد ہوجائے اور یہ بشارت مزید شکر وامتنان کا باعث ہو۔ جھوٹا اور مکروہ خواب شیطانی القاء سے ہوتا ہے۔ اس القاء سے شیطان کی غرض مومن کوملول ومخزون کرنا ہے چنانچہ ارشاد نبوی ﷺ ہے۔

اَلرُّؤْیَا الصَّالِحَۃُ مِنَ اللّٰہِ وَالْحُلْمُ مِنَ الشَّیْطَانِ فَاِذَا اَرَای اَحَدُکُمْ مَا یُحِبُّ فَلَا یُحَدِّثُ بِہٖ اِلَّامَنْ یُحِبُّ وَاِذَا رَأی مَایَکْرَہُ فَلْیَتَعَوَّذْ بِاللّٰہِ مِنْ شَرِّھَا وَمِنْ شَرِّ الشَّیْطَانِ وَلْیَقُلْ ثَلَاثًا وَلَا یُحَدِّثْ بِھَا اَحَدًا فَاِنَّھَا لَنْ تَضُرَّہٗ (رواہ البخاری ومسلم)

اچھا خواب اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے اور برا شیطان کی جانب سے پس جب کوئی شخص پسندیدہ خواب دیکھے تو اسے صرف اس شخص سے بیان کرے جس سے محبت واعتقاد ہے اور جب مکروہ خواب دیکھے تو حق تعالیٰ سے اس خواب کے شر اور شیطان کے فتنہ سے پناہ مانگے اور یہ بھی مناسب ہے کہ بقصد دفع شیطان اپنے بائیں طرف تین بار دھتکارے اور ایسا خواب کسی سے بیان نہ کرے اس حالت میں براخواب کوئی ضرر نہ دے گا۔

ضرر نہ کرنے کا یہ مطلب ہے کہ حق تعالیٰ نے افعال مذکورہ کورنج وغم سے محفوظ رہنے کا سبب گردانا ہے جیسے صدقہ کوتحفظ مالی اور دفع بلیات کا ذریعہ بنایا ہے۔

## مکروہ خواب کے بعد کروٹ بدلنے کی ضرورت:

ایک حدیث صحیح میں براخواب دیکھنے کے بعد کروٹ بدلنے کا حکم بھی وارد ہے کیونکہ اس کوتغیر حالت میں بہت بڑا اثر ودخل ہے۔

عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اِذَارَای اَحَدُکُمُ الرُّؤْیَا یَکْرَھُھَا فَلْیَبْصُقْ عَنْ یَسَارِہٖ ثَلَاثًا وَالْیَسْتَعِذْ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ وَلْیَتَحَوَّلْ عَنْ جَنْبِہِ الَّذِیْ کَانَ عَلَیْہِ (رواہ مسلم)

بقول حضرت جابر رضی اللہ عنہ خیر البشر ﷺ نے فرمایا کہ جب کوئی شخص مکروہ خواب دیکھے تو تین مرتبہ بائیں طرف تف کر کے شیطان سے اللہ کی پناہ چاہے اور اس کروٹ کو بدل ڈالے جس پر خواب دیکھنے کے وقت پڑا تھا۔

## شیطانی تصرف

احادیث مذکورہ صدر سے معلوم ہوا کہ بہت سے خواب شیطانی القاء سے ہوتے ہیں۔ چنانچہ متوحش قسم کے جملہ خواب مثلاً یہ دیکھنا کہ سرکٹ گیا یا کسی کو قتل کر دیا گیا اسی قبیل سے ہیں۔ احتلام بھی شیطانی اثر سے ہوتا ہے اور اس سے جنود ابلیس کی یہ غرض ہوتی ہے کہ مومن کو غسل وطہارت کی زحمت میں ڈالے یا حاجت غسل کے ذریعے سے نماز فجر کے بروقت پڑھنے میں خلل انداز ہو۔ لیکن یاد رہے کہ شیطان متوحش خواب دکھا کر مومن کو ہر طرح سے پریشان کرسکتا ہے۔ مگر یہ بات اس کی قدرت سے باہر ہے کہ حضرت ختم المرسلین ﷺ کی وضع وہیئت اختیار کرکے کسی مومن کو خواب میں دھوکہ دے۔ ارشاد نبوی ﷺ ہے۔

مَنْ رَاٰنِیْ فِی الْمَنَامِ فَقَدْرَاٰنِیْ فَاِنَّ الشَّیْطَانَ لَا یَتَمَثَّلُ فِیْ صُوْرَتِیْ (رواہ البخاری ومسلم عن ابی ہریرہ)

جس نے مجھے خواب میں دیکھا اس نے فی الواقع مجھ ہی کو دیکھا (اور اس کا یہ خواب سچا ہے) کیونکہ شیطان کی یہ مجال نہیں کہ کسی کے خواب کے اندر میری شکل میں ظاہر ہو۔

بعض محققین نے فرمایا ہے کہ شیطان خواب میں حق تعالیٰ کی حیثیت سے ظاہر ہو کر افترا پردازی کر سکتا ہے اور دیکھنے والا دھوکہ کھا سکتا ہے کہ یہ واقعی باری تعالیٰ ہے۔ لیکن حضرت رحمت للعالمین ﷺ کی صورت کبھی اختیار نہیں کر سکتا کیونکہ حضور مظہر ہدایت اور شیطان مظہر ضلالت ہے اور ہدایت وضلالت میں ضد ہے اور حق تعالیٰ صفات اضلال وہدایت اور تمام صفات متضادہ کا جامع ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ مخلوق کا دعویٰ الوہیت صریح البطلان ہے۔ اس لیے کسی طرح اشتباہ نہیں ہو سکتا۔ بخلاف دعویٰ نبوت کے ہزاروں لاکھوں تہی دامان قسمت خود ساختہ نبیوں کی خانہ ساز نبوت پر ایمان لا کر راہ حق سے بھٹک جاتے ہیں۔ اسی بنا پر جناب سرور کون ومکاں علیہ الصلوۃ والسلام کی شکل اختیار کر کے اسے لوگوں کو دھوکا دینے کی قدرت نہیں دی گئی۔ یہی وجہ ہے کہ مدعی الوہیت سے خوارق عادت کا صدور ممکن ہے۔ لیکن اگر کوئی دعویٰ نبوت کرے تو اس کی اعجاز نمائی کی قدرت سلب کر لی جاتی ہے تا کہ اللہ تعالیٰ کی کمزور مخلوق خوارق کی وجہ سے اس کے دام تزویر میں نہ پھنس سکے۔

## خواب کی اقسام:

امام محمد سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب تین طرح کے ہوتے ہیں۔ ایک تو حدیث نفس (دلی خیالات کا انعکاس) دوسرے تخویف شیطان تیسرے مبشرات اللہ تعالیٰ۔

اس تقسیم سے ظاہر ہے کہ خواب کی تمام اقسام صحیح، قابل تعبیر اور درخور التفات نہیں ہوتیں۔ بلکہ تعبیر اور اعتبار کے لائق خواب کی وہی قسم ہے جو حق تعالیٰ کی طرف سے بشارت واعلام ہو حدیث نفس کی مثال یہ ہے کہ کوئی شخص ایک کام یا حرفہ کرتا ہے۔ وہ خواب میں بھی عموماً وہی چیزیں دیکھے گا اسی کو دیکھتا ہے۔ سچا خواب اس لیے دکھایا جاتا ہے کہ بندہ محفوظ ہو اور طلب حق اور محبت الٰہی میں اور زیادہ سرگرم کار ہو ایسا خواب قابل تعبیر ہے اور اسی پر بڑے بڑے اہم نتائج مرتب ہوتے ہیں۔

## خواب پر صدق مقال کا اثر:

اکل حلال اور صدق مقال کو سچے خواب میں بڑا دخل ہے۔ اس لیے جو حضرات متوحش قسم کے خواب دیکھنے کے عادی ہوں، انہیں اپنی اخلاقی حالت کا جائزہ لینا چاہیے خصوصاً حرام یا مشتبہ غذا، غیبت اور کذب بیانی سے قطعاً اجتناب لازم ہے۔ اس معنی میں ایک مرفوع حدیث بھی مروی ہے کہ جو شخص سب سے زیادہ راست گو ہے، اس کا خواب بھی سب سے زیادہ سچا ہے۔

## برا خواب بیان کرنے کی ممانعت:

جب کوئی شخص مکروہ ناپسندیدہ خواب دیکھے تو چاہیے کہ حق تعالیٰ سے اس خواب کے شر سے اور ابلیسی فتنہ سے پناہ مانگے اور ایسا خواب کسی سے بیان نہ کرے اس صورت میں اس پر کوئی برا اثر مرتب نہ ہوگا۔ حضور حبیب پروردگار ﷺ کا ارشاد گرامی ہے۔

اَلرُّؤْیَا عَلٰی رِجْلِ طَائِرٍ مَالَمْ یُحَدِّثْ بِهَا فَاِذَا حَدَّثَ بِهَا وَقَعَتْ (رواہ الترمذی عن ابی رزین العقیلی واخرجہ ابوداؤد فی معناہ)

جب تک خواب بیان نہ کیا جائے اس وقت تک پرندہ کے پاؤں پر معلق رہتا ہے (اسے قیام وثبات نہیں ہوتا) اور جب بیان کر دیا جائے تو اسی طرح واقع ہو گیا۔

برا خواب بیان کرنے کی اس لیے ممانعت کی گئی ہے کہ مبادا کوئی معبر حسب ظاہر کوئی بری تعبیر دے دے اور عام طور پر مشاہدہ میں آیا ہے کہ جیسی کوئی تعبیر دیتا ہے' بتقدیر الٰہی ویسا ہی وقوع پذیر ہوتا ہے۔ ہر چند کہ تمام واقعات وحوادث قضا وقدر سے وابستہ ہیں۔ تاہم کتمان خواب سقوط تاثیر میں اس لیے متاثر ہے کہ دعا اور صدقہ کی طرح اس قسم کے اسباب بھی قضا وقدر ہی سے متعلق ہیں۔

## خواب کس سے بیان کیا جائے:

تعبیر کے لیے اپنا خواب کسی دوست صالح یا عالم باعمل یا صاحب دل ذی رائے کے سوا کسی سے بیان نہ کرنا چاہیے۔ کیونکہ یہ لوگ خواب کو حتی الامکان نیکی پر محمول کر کے اس کی اچھی تعبیر کر دیں گے۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا۔

لَا تُحَدِّثْ رُؤْیَاکَ اِلَّا حَبِیْبًا اَوْ لَبِیْبًا (رواہ الترمذی وفی ابی داؤد لَا تُقُصَّهَا اِلَّا عَلٰی وَادٍّ اَوْذِیْ رَأْیٍ)

اپنا خواب دوست یا عالم کے سوا کسی سے نہ کہو۔ اس کو ترمذی نے روایت کیا اور ابوداؤد کی روایت کے یہ الفاظ ہیں کہ حضرت محمد مصطفی ﷺ نے فرمایا اپنا خواب کسی دوست یا ذی رائے کے سوا کسی سے نہ کہو۔

## اسوہ نبوی ﷺ اور آئمہ مساجد کا فرض:

سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور اکرم ﷺ نماز صبح کے بعد عموماً صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے دریافت فرماتے کہ تم میں سے کس کس نے کوئی خواب دیکھا ہے؟ اگر کسی نے کوئی خواب دیکھا ہوتا تو وہ بیان کرتا اور حضرت مخبر صادق ﷺ اس کی تعبیر بیان فرماتے۔ (رواہ البخاری)

امام محی الدین نووی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس حدیث سے اس بات کا استحباب ثابت ہوتا ہے کہ امام مسجد نماز صبح کے بعد مقتدیوں کی طرف متوجہ ہوا کرے اور ان کے خواب سن کر تعبیریں بتائے۔ کیونکہ شروع دن میں انسان صحیح الدماغ ہوتا ہے اس کے بعد فکر معاش اس کا ذہن پریشان کر دیتا ہے۔

لیکن ظاہر ہے کہ موجودہ دور فتن میں جب کہ عہد نبوت کو ساڑھے تیرہ سو سال کا زمانہ گزر چکا ہے اور ابنائے ملت کی فراست ایمانی دن بہ دن زوال پذیر ہے' ایسے آئمہ مساجد عنقا کا حکم رکھتے ہیں' جو تعبیر رویاء کے اہل ہوں۔ البتہ اگر وہ تعبیر خواب کی مستند کتابوں کا مطالعہ کریں تو اس فن میں بقدر استعداد وبصیرت پیدا کر سکتے ہیں۔

## فن تعبیر کی مستند وجامع ترین کتاب:

فن تعبیر میں آج تک جس قدر کتابیں لکھی گئیں۔ ان میں غالباً سب سے زیادہ جامع ضخیم اور مستند کتاب کامل التعبیر ہے جسے شیخ ابوالفضل حسین بن ابراہیم محمد تفلیسی نے عہد آل سلجوق میں کم از کم اکیس کتابوں میں سے انتخاب کر کے لکھا۔ مؤلف نے دیباچہ کتاب میں بیان کیا ہے کہ میں نے کتاب کامل التعبیر مدون کر کے سلطان قزل

ارسلان (ثانی) بن سلطان مسعود ناصر سلجوقی والی روم وشام کے حضور میں پیش کی اور کتاب تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ سلطان قزل ارسلان ثانی ۵۵۵ھ میں تخت سلطنت پر متمکن ہوئے تھے اس سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ یہ کتاب آج سے تقریباً آٹھ سو سال پہلے تالیف ہوئی تھی۔ اردو دان پبلک کو جناب ملک چنن دین صاحب مالک اللہ والے کی قومی دکان کا ممنون ہونا چاہیے جو اس مہتمم بالشان کتاب کا جو کیس کتابوں کا نچوڑ ہے اور آٹھ صدیوں سے مسلمانوں میں معمول ومقبول چلی آتی ہے، اردو ترجمہ کرا کے قوم کے قدردان ہاتھوں میں دینے کا فخر حاصل کرتے ہیں۔ دعا ہے کہ حق تعالیٰ اس بیش بہا تالیف سے خاص وعام کو منتفع فرمائے۔ آمین!

# امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ

ہم نے متذکرہ صدر سطور میں خواب کی ماہیت اور اس کی تعبیر وتاویل کا جو خاکہ کھینچا، گو وہ مختصر ہے لیکن اس میں سارے ضروری ابحاث آ گئے ہیں۔ مگر یہ بیان اس وقت تک بالکل ناتمام اور تشنہ تکمیل سمجھا جائے گا جب تک شہسوار عرصہ تعبیر یعنی امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کے ذاتی حالات بھی روشنی میں نہ آ جائیں۔ اس لیے ہم یہاں مختصراً آپ کے احوال اسماء الرجال کی کتابوں سے اخذ کر کے درج کرتے ہیں۔ تاکہ سماء تعبیر کے جس نیر اعظم کی چمک دمک تقریباً سوا ہزار سال سے بڑے بڑے عمائد ملت سے خراج تحسین وصول کر رہی ہے اس کے زندہ جاوید عملی کارناموں کی طرح اس کے علمی کمالات سے بھی بصیرت افروز ناظرین ہوسکیں۔

## محمد ابن سیرین معبر کی حیثیت سے:

امت مرحومہ میں اس پایہ کے لاکھوں اولیاء اللہ گزرے ہیں جن کو حقائق اشیاء اور اسرار کائنات کا علم دیا گیا تھا۔ ان برگزیدہ ہستیوں میں جنہیں مقام قرب میں جگہ دی گئی، امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کی شخصیت ایسی زبردست ہے، جس کی ذات میں مقام ولایت کے ساتھ ساتھ تعبیر خواب کا غیر معمولی جوہر بھی ودیعت تھا اور یہ کہنا قطعاً مبالغہ نہیں ہے کہ ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کو تعبیر دانی میں جو کمال حاصل تھا اس کی نظیر تابعین اور ان کے زمانہ بعد میں تو کجا صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین میں بھی بمشکل مل سکتی ہے آپ کے عہد حیات میں اسلامی دنیا کا یہ عام معمول تھا کہ جب کوئی شخص ایسا خواب دیکھتا کہ علماء وصلحاء وقت اس کی تعبیر سے قاصر رہتے تو انجام کار محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کی طرف رجوع کیا جاتا۔ آپ اس کی جو تعبیر دیتے وہ ایسی مصائب اور اٹل ہوتی کہ اس کا اثر ظاہر ہونے پر بڑے بڑے آئمہ وقت بھی آپ کے نور فراست کی داد دیتے تھے۔

بقول سیوطی رحمۃ اللہ علیہ امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے ہر فن کے منتخب وبرگزیدہ عمائد کی ایک فہرست مرتب کی ہے، جس میں امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کو معتبر خصوصی سے یاد کیا ہے اس فہرست کے چند نام یہ ہیں۔

| فن | فن کے عمائدین |
|---|---|
| تفسیر | ابن عباس رضی اللہ عنہ |
| شجاع | حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ |

| | |
|---|---|
| تعبیر خواب | محمد بن سیرین ؒ |
| وعظ و تذکیر | حضرت امام حسن بصری ؒ |
| قرأت | نافع ؒ |
| فقہ | حضرت امام اعظم حضرت ابو حنیفہ ؒ |
| نحو | سیبویہ ؒ |
| فقہ و حدیث | حضرت امام شافعی ؒ |
| سنت | حضرت امام احمد بن حنبل ؒ |
| فقہ و حدیث | حضرت امام بخاری ؒ |
| تصوف | حضرت جنید بغدادی ؒ |
| کلام | حضرت امام ابو الحسن اشعری ؒ |

## زندگی کا ابتدائی دور:

محمد بن سیرین ؒ حضور کون و مکاں سید المرسلین ﷺ کے خادم جناب انس بن مالک ؓ کے آزاد کردہ غلام تھے۔ آپ کی والدہ صفیہ امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق ؓ کی لونڈی تھیں۔ آپ کی کنیت ابوبکر تھی مدت سے حضرت انس کے کاتب (پرائیویٹ سیکرٹری) کی حیثیت سے نہایت دقیع خدمات انجام دیتے رہے اور جب ہم دیکھتے کہ ایک معمولی غلام جس کی زندگی کا سارا ابتدائی زمانہ خدمت آقا میں گزارا اور جس کے لیے حصول رفعت بلندی کے بظاہر کوئی سامان نہ تھے آسمان علم و عمل پر عموماً اور تعبیر خواب پر خصوصاً آفتاب بن کر چمکا تو اللہ تعالیٰ کی شان رحمت نوازی پر حیرت ہوتی ہے۔



آپ کا مولد و منشاء موضع جرجرایا تھا جو بصرہ کے مضافات میں ہے وطن مالوف کو چھوڑ کر بصرہ میں اقامت گزین ہوئے آپ کے بردار خورد انس بن سیرین ؒ کا بیان ہے کہ میرے بھائی محمد بن سیرین ؒ کا تولد امیر المومنین عثمان ذالنورین ؓ کے حادثہ شہادت سے دو سال پہلے ہوا اور میری ولادت اس سے ایک سال بعد ہوئی۔

## تقویٰ و خشیت الٰہی:

امام محمد بن سیرین ؒ بڑے زاہد' مرتاض' انتہا درجہ کے پرہیز گار' مشہور تابعی اور امام گزرے ہیں۔ ابن عن کا قول ہے کہ میری آنکھوں نے تین حضرات کو بے مثل دیکھا اور کسی چوتھے بزرگ کو ان کے برابر نہیں پایا'' ابن سیرین ؒ'' قاسم بن محمد اور رجاء بن حبوہ۔ خلف بن ہشام کا بیان ہے کہ محمد بن سیرین ؒ کو کارپردازان قضا و قدر کی طرف سے حسن اخلاق' خوش معاملگی اور انکسار و فروتنی کی نعمت بدرجہ اتم عطا ہوئی تھی اور اخلاق حمیدہ اور خشیت الٰہی کی بدولت آپ پر یہ حالت طاری تھی کہ آپ کو دیکھ کر اللہ تعالیٰ یاد آتا تھا اشعث کہتے ہیں کہ جب ابن سیرین ؒ سے حلال و حرام کے متعلق کوئی مسئلہ دریافت کیا جاتا تو آپ کے چہرے کا رنگ متغیر ہو جاتا تھا سفیان ثوری ؒ نے زہیرا قطع سے روایت کی ہے کہ جب ابن سیرین ؒ کے سامنے موت کا ذکر آتا تو آپ کے اعضاء و جوارح بالکل مردہ

وبے حس ہوجاتے تھے۔مہدی کہتے ہیں کہ ایک دن ہم ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس میں بیٹھے تھے۔علمی مذاکرے ہورہے تھے۔اتفاق سے کسی شخص نے موت کا ذکر چھیڑ دیا معاً آپ کا چہرزرد پڑ گیا اور آپ پر سکرات کی سی حالت طاری ہونے لگی۔آخر جب تک ہم نے آپ کی طبیعت کو بے تکلف دوسری طرف متوجہ نہ کردیا آپ کی حالت نہ سنبھل سکی ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ محدث کا قول ہے کہ آپ بصریوں میں سب سے زیادہ متقی تھے یہاں تک کہ لوگوں نے آپ کو امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ پر فوقیت دی ہے۔

## کمال تقویٰ کی نادر مثال:

جس طرح حضرت یوسف صدیق علیہ الصلوۃ والسلام کو اپنے کمال تقویٰ کا خمیازہ سالہا سال کی اسیری کی شکل میں بھگتنا پڑا تھا۔اسی طرح آپ کو بھی اس تقویٰ کی بدولت سنن یوسفی پر عمل پیرا ہونے کی سعادت نصیب ہوئی تھی۔ ابن سعد رحمۃ اللہ علیہ محدث کا بیان ہے کہ میں نے محمد بن عبداللہ انصاری سے دریافت کیا کہ ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کس جرم میں زندان بلا میں محبوس رہے؟انہوں نے بتایا کہ آپ نے چالیس ہزار درہم (تقریباً دس ہزار روپے) کا اناج تجارت خریدا تھا اس خریداری کے بعد آپ کو معلوم ہوا کہ بیچنے والی عورت نے اس اناج کی پیداوار بعض ایسے طریقوں سے کی ہے جو شرعاً مشکوک ہیں آپ نے سارا غلہ غرباء ومساکین میں تقسیم کردیا اور اس کی قیمت آپ کے ذمے واجب الادارہ گئی اور چونکہ آپ اس قرضہ کو بروقت ادانہ کرسکے قرض خواہ عورت نے آپ کے خلاف دعویٰ دائر کردیا اور آپ کو قید کرادیا اور آپ اس وقت تک برابر اسیر ومقید رہے جب تک کہ ساری رقم ادانہ کردی۔

## ابن سیرین کے اساتذہ وتلامذہ:

جن صحابہ اور جلیل القدر تابعین سے آپ کو نسبت تلمذ حاصل ہے شیخ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ نے ان کے اسماء گرامی تہذیب التہذیب میں یہ لکھے ہیں۔

انس بن مالک، حسن بن علی ابن ابی طالب، جندب بن عبداللہ بجلی، حذیفہ بن یمان، رافع بن خدیج، سلیمان بن عامر، سمرہ بن جندب، عبداللہ بن عمر، عبداللہ بن عباس، عثمان بن ابی العاص، عمران بن حصین، کعب بن عجرہ، معاویہ بن ابو سفیان ابو درداء، ابوسعید، ابوقتادہ، ابوہریرہ ابوبکر ثقفی، ام المومنین عائشہ صدیقہ، ام عطیہ، حمید بن ابن عبدالرحمٰن حمیری، عبداللہ بن شقیق، عبدالرحمٰن بن ابی بکرہ، عبیدۃ السلمانی، عبدالرحمٰن بن بشر بن مسعود، قیس بن عباد، کثیر بن افلح، عمرو بن وہب، مسلم بن یسار، یونس بن جبیر، ابومہلب، جرمی اور ان کے بھائی مہلب اور یحیٰ، حفصہ یحیٰ بن ابی اسحاق حضرمی اور خالد حزاء جو اسحاق حضرمی کے شاگرد تھے رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔ان کے علاوہ بعض کبار تابعین سے بھی روایت کی۔

تابعین اور تبع تابعین میں سے مندرجہ ذیل حضرات نے آپ سے شرف تلمذ حاصل کیا۔

شعبی، ثالث، خالد خداء، داؤد بن ابی ہند، ابن عون، یونس بن عبید، جریر بن حازم، ایوب، اشعب بن عبدالمالک، حبیب بن شہید، عاصم احوال، عوف اعرابی، قتادہ، سلیمان تیمی، قرہ بن خالد، مالک بن دینار، مہدی بن میمون، اوزاعی، علی بن زید بن جدعان وغیرھم رحمۃ اللہ علیہم۔

عبداللہ بن احمد رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے والد محترم امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کی ہے کہ محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے

حضرت انس رضی اللہ عنہ ، عمر رضی اللہ عنہ ، ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اور عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے تو روایت کی، لیکن عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کوئی حدیث روایت نہیں کی خالد خدا کا بیان ہے کہ ہر وہ روایت جس کی نسبت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ سے پہنچی وہ انہوں نے عکرمہ سے سنی تھی جن سے آپ نے مختار ثقفی کے ایام میں ملاقات کی تھی۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہے کہ امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عبد اللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے عہد حکومت میں حج کیا اور وہیں ابن زبیر رضی اللہ عنہ اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے حدیث کی روایت کی۔

## امام ابن سیرین کی مسلم الثبوت ثقاہت:

شیخ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں کہ امام ربانی محمد بن سیرین کامل العلم، ثقہ، پہاڑ کی چٹان سے زیادہ مضبوط، علامہ تعبیر مملکت ورع وتقویٰ کے سرتاج اور امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے بھی زیادہ ثابت قدم اور مستقل مزاج تھے۔ مورخ عجلی کا بیان ہے کہ میں نے کسی شخص کو امام ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ سے بڑھ کر ورع میں رفقہ اور فقہ میں محتاط نہیں دیکھا ابو قلابہ کہا کرتے تھے کہ بھلا کسی شخص کو اس کام کی صلاحیت ہے جو ابن سیرین a میں ودیعت ہے وہ تو تلوار کی دھار پر قدم رکھ دینے والے بزرگ ہیں شعبی کہا کرتے تھے کہ تم لوگ محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت اختیار کرو۔ ابن عون کا بیان ہے کہ ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ حدیث کی روایت بالمعنیٰ نہیں کرتے تھے بلکہ حرف بحرف ضبط کرنے کا اہتمام کرتے تھے اور جب ہشام بن حسان رحمۃ اللہ علیہ آپ سے کوئی حدیث نقل کرتے تھے تو کہا کرتے تھے کہ مجھ سے ایسے بزرگ نے اس حدیث کی روایت کی ہے جسے میں نے اپنی عمر میں سب سے زیادہ صادق البیان پایا ہے۔

عجلی کا بیان ہے کہ محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ تابعی ثقہ ہیں۔ آپ نے شریح اور عبیدہ رضی اللہ عنہ کی سب سے زیادہ روایتیں نقل کی ہیں اور ان کوفیوں میں تربیت پائی ہے جو عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے شاگرد تھے۔ ابن سعد نے لکھا ہے کہ محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ ثقہ، عالی قدر رفیع المنزلت اور جلیل القدر امام تھا۔ ابن المدینی کا قول ہے کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے شاگرد چھ ہیں۔ ابن المسیب رحمۃ اللہ علیہ، ابو سلمہ رحمۃ اللہ علیہ، اعراج ابو صالح، ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ اور طاؤس رحمۃ اللہ علیہ۔ ابو قلابہ کا قول ہے کہ محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کو جس حیثیت سے جانچو انہیں ہر حالت میں سب سے زیادہ مستقیم الاحوال، متقی اور نفس پر قابو رکھنے والا پاؤ گے اور عون کا بیان ہے کہ میں نے ان حضرات کی مانند دنیا میں کسی کو نہیں پایا۔ عراق میں ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ، حجاز میں قاسم بن محمد رحمۃ اللہ علیہ اور شام میں رجاء بن حیوہ رحمۃ اللہ علیہ اور پھر ان تینوں میں ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ بالکل بے عدیل تھے۔ عثمان تیمی کا قول ہے کہ بصرہ میں محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ سے بڑھ کر اعلم بالقضاء کوئی نہیں گزرا۔

## علم حدیث میں امام ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کا بلند پایہ مقام:

روایت حدیث کا مقدس ترین اصول یہ ہے کہ جو واقعہ بیان کیا جائے اس شخص کی زبان سے مذکور ہو جو خود شریک واقعہ تھا یا اس نے بنفس نفیس حضرت فخر المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی کام کرتے یا ارشاد فرماتے دیکھا اور اگر بذات خود حضرت فخر المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کو کچھ فرماتے یا کرتے نہیں دیکھا۔ یا کسی واقعہ میں خود موجود نہیں تھا تو تمام راویوں کے اسماء گرامی بہ ترتیب بیان کئے جائیں۔ اس کے ساتھ یہ بتا دیا جائے کہ یہ راوی کیسے لوگ تھے؟ ان کی دینی و دنیاوی مشغلے

کیا کیا تھے؟ تقویٰ وطہارت میں ان کا کیا رتبہ تھا؟ ذہن، حافظہ، معاملہ فہمی اور عقل وخرد کی کیا کیفیت تھی؟ ثقہ اور راست گو تھے یا غیر ثقہ بین تھے یا بادی الرائے وسطحی الذہن، عالم تھے یا جاہل؟

گو ان جزئی حالات کا پتہ لگانا سخت مشکل بلکہ ناممکن کے قریب تھا، لیکن ہزار محدثین کرام نے اپنی ساری عمریں اسی کام میں صرف کر کے اس ناممکن کام کو ممکن اور پیش پا افتادہ بنا دیا۔ یہ نفوس قدسیہ ایک ایک شہر اور قریہ میں گئے، راویوں سے ملاقاتیں کیں ان کے متعلق ابنائے زمان سے ہر قسم کے معلومات بہم پہنچانے میں کسی شخص کے مرتبہ اور حیثیت کی کوئی پرواہ نہ کی۔ والیان ملک سے لے کر مقدس مقتداؤں تک کی اخلاقی سراغرسانیاں کیں اور تنقیح حدیث کی خاطر ایک ایک شخص کی پردہ دری ضروری خیال کی۔

امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ محدثین کرام کی اولوالعزم جماعت میں صدر کی حیثیت رکھتے تھے آپ نے خود روایت کی اور تحقیق و تنقیح میں خاص حصہ لیا آپ نے ان خود روایت کی ہوئی کے علاوہ جو روایت حدیث میں عام طور پر دیکھے جاتے تھے، ثقاہت کا ایک اور معیار بھی قائم کیا اور وہ یہ تھا کہ صرف فرقہ حقہ اہل سنت والجماعت ہی سے روایت لی جائے۔ روافض، خوارج، معتزلہ اور دوسرے مبتدع فرقوں کی مرویات سے کوئی سروکار نہ رکھا جائے۔

امام شمس الدین ذہبی رحمۃ اللہ علیہ میزان الاعتدال فی نقد الرجال کے مقدمہ میں ان ثقات کا ذکر کرتے ہوئے جن کی حدیثیں قابل استناد نہیں سمجھی گئیں، لکھتے ہیں بروایت احول عاصم امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اوائل میں حدیث کی روایت میں اسناد کا کوئی لحاظ نہیں رکھا جاتا تھا۔ انجام کار جب فتنے اٹھے اور صالحین امت کی طرح اہل بدعت وہوا نے بھی روایت حدیث شروع کر دی، تو ہم نے حق وباطل میں امتیاز کرنے کے لیے یہ معیار مقرر کیا کہ صرف اہل سنت وجماعت کی حدیث لی جائے اور اہل بدعت کے بیان کو قابل توجہ نہ سمجھا جائے۔

قابل تنقیح روایت کا یہ ایک بڑا ضروری اصول تھا جو اختیار کیا گیا اگر اس وقت یہ التزام نہ کیا جاتا تو آج اصل ونقل، صحیح موضوع میں تمیز کرنا ناممکن ہو جاتا۔

## وفات:

جن ایام میں آپ کا آفتاب حیات لب بام تھا، آپ کائنات کی ہر چیز سے منقطع ہو کر ہمہ تن ذکر وعبادت، تلاوت قرآن ریاضت ومجاہدہ میں مستغرق ہو گئے اسی عزلت گزینی کے ایام میں ایک مرتبہ آپ کا مزاج اعتدال سے بہت زیادہ منحرف ہوا آخر رحمۃ اللہ علیہ شوال ۱۱۰ھ کے دن یہ آفتاب علم وعمل دنیا کے افق سے غروب ہو گیا۔ اور تمام عالم میں تاریکی چھا گئی۔ حماد بن زید کا بیان ہے کہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے یکم رجب ۱۱۰ھ کے روز رحلت فرمائی میں ان کی نماز جنازہ میں شریک تھا۔ اس حادثہ فاجعہ کے پورے سو دن بعد ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے ۷۷ سال کی عمر میں قضا کی۔

# مقدمہ کتاب کامل التعبیر

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحۡمَدُہٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ وَعَلٰی جَمِیۡعِ اَوۡلِیَاءِ اللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ

## علم تعبیر کی تعریف غرض اور موضوع

واضح ہو کہ ہر علم شروع کرنے سے پیشتر تین باتوں کا جاننا نہایت ضروری ہے۔

(۱) علم کی تعریف: تعریف سے اس علم کی حقیقت منکشف ہو جاتی ہے۔ جس کا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ انسان اس علم کو بابصیرت (سمجھدار) ہو کر حاصل کرتا ہے۔

(۲) علم کی غرض وغایت: جب تک کسی چیز کی غرض وغایت معلوم نہ ہو' اس وقت تک اس چیز کی حصول میں کوشش کرنا محض عبث اور بے فائدہ کام ہوتا ہے اور اندھا دھند کسی چیز کے پیچھے پڑنے کے مترادف ہوتا ہے۔

(۳) علم کا موضوع: (ہر علم کا موضوع وہ ہوتا ہے' جس کے حالات اس علم میں مذکور ہیں جیسے جسم انسان علم طب کا موضوع ہے۔ کیونکہ علم طب میں جسم انسانی کے حالات صحت ومرض مذکور ہوتے ہیں) جب تک کسی علم کا موضوع معلوم نہ ہو' اس وقت تک اس علم کا دیگر علوم سے امتیاز مشکل ہوتا ہے۔ مثلاً جب کسی شخص کو یہ معلوم ہو جائے کہ علم طب کا موضوع جسم انسانی ہے تو اگر اس کے سامنے علم صرف یا نحو یا طب کے سوا کسی اور علم کا مسئلہ بیان کیا جائے اور اس سے یہ کہا جائے کہ یہ مسئلہ علم طب کا ہے تو وہ فوراً یہ کہہ دے گا کہ یہ مسئلہ علم طب کا ہرگز نہیں ہے کیونکہ علم طب میں جسم انسانی کے حالات مذکور ہوتے ہیں' نہ کہ اسم فعل حرف یا مبنی' معرب کے حالات۔ پس معلوم ہوا کہ علوم کے باہمی امتیاز اور فرق کے لیے ان علوم کے موضوعات کا جاننا اشد ضروری ہے۔

## تعریف علم تعبیر

علم تعبیر علم ہے' جس میں خوابوں کی تعبیر کے اصول وقواعد بیان کئے جاتے ہیں۔

## علم تعبیر کی غرض

علم تعبیر حاصل کرنے سے غرض یہ ہے کہ خواب کی تعبیر صحیح صحیح دی جا سکے۔ غلط تعبیر دینے سے انسان محفوظ رہے۔

## علم تعبیر کا موضوع

علم تعبیر کا موضوع خواب سے ہے۔ کیونکہ اس علم میں خواب کے متعلق حالات بیان کئے جاتے ہیں۔

## علم تعبیر کا موجد

گو ہر چیز کا موجد در حقیقت حق تعالیٰ ہے لیکن عرف عام میں ہر علم کا موجد اس شخص کو کہتے ہیں جس نے سب سے پہلے اس علم کو دنیا میں رواج دیا ہو۔ جیسے علم منطق کا موجد ارسطو اور علم خلیل نحوی ہے۔ پس علم تعبیر کے موجد حضرت یوسف علیہ السلام ہیں۔ جن کو سب سے پہلے یہ علم اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا ہوا۔ انہوں نے اس کو دنیا میں مروج کیا۔

چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے

وَكَذٰلِكَ يَجْتَبِيكَ رَبُّكَ وَيُعَلِّمُكَ مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ (۱۲ یوسف آیت ۶)

(ترجمہ) ''اے یوسف اسی طرح تیرا رب تجھے برگزیدہ بنالے گا اور تجھے علم تعبیر خواب عطا فرمائے گا''

اس آیت میں یوسف علیہ السلام سے علم تعبیر عطا فرمانے کا وعدہ کیا گیا ہے۔ پھر یہ وعدہ پورا بھی کردیا گیا یعنی حضرت یوسف علیہ السلام اس بات کا خود اقرار کرتے ہیں۔

رَبِّ قَدْ اٰتَيْتَنِيْ مِنَ الْمُلْكِ وَعَلَّمْتَنِيْ مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ (۱۲ یوسف آیت ۱۰۱)

(ترجمہ): ''اے میرے پروردگار! تو نے مجھے سلطنت بھی عطا فرمائی ہے اور علم تعبیر بھی عطا فرمایا ہے۔''

حضرت یوسف علیہ السلام سے علم تعبیر دنیا میں اس طرح مشہور مروج ہوا کہ جن دنوں آپ زلیخا کی خواہش نفسانی پوری نہ کرنے کے باعث مصر کے جیل خانے میں قید کردیئے گئے تھے ان دنوں آپ کے ہمراہ دو قیدی اور گرفتار ہو کر اسی جیل خانے میں گئے تھے۔ دونوں کو جیل میں خواب دکھائی دیئے۔ چنانچہ اس آیت میں ان دونوں کے خواب کا تذکرہ ہے۔

قَالَ اَحَدُهُمَآ اِنِّيْٓ اَرٰىنِيْٓ اَعْصِرُ خَمْرًا ۚ وَقَالَ الْاٰخَرُ اِنِّيْٓ اَرٰىنِيْٓ اَحْمِلُ فَوْقَ رَاْسِيْ خُبْزًا تَاْكُلُ الطَّيْرُ مِنْهُ ۭ نَبِّئْنَا بِتَاْوِيْلِهٖ ۚ اِنَّا نَرٰىكَ مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ (۱۲ یوسف آیت ۳۶)

(ترجمہ) یوسف علیہ السلام کے ہمراہ یاران جیل میں سے ایک نے کہا کہ میں نے خواب میں اپنے آپ کو دیکھا ہے کہ میں شراب نچوڑ (بنا) رہا ہوں اور دوسرے نے کہا کہ مجھے خواب میں یہ دکھائی دیا ہے کہ میں اپنے سر پر روٹیاں اٹھائے ہوئے ہوں اور ان روٹیوں کو پرندے کھاتے جاتے ہیں۔

اے یوسف! آپ ہمیں ان خوابوں کی تعبیر بتا دیجئے۔ کیونکہ آپ ہمیں نیکوکار معلوم ہوتے ہیں۔ چنانچہ حضرت یوسف علیہ السلام نے ان دونوں رفیقوں کے خواب کی تعبیر یوں بیان فرمائی کہ

يٰصَاحِبَيِ السِّجْنِ اَمَّآ اَحَدُكُمَا فَيَسْقِيْ رَبَّهٗ خَمْرًا ۚ وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَيُصْلَبُ فَتَاْكُلُ الطَّيْرُ مِنْ رَّاْسِهٖ (۱۲ یوسف آیت ۴۱)

(ترجمہ) اے میرے جیل کے دونوں ساتھیو! آپ میں سے ایک تو اپنے آقا (عزیز مصر) کا ساقی شراب ہوگا اور دوسرے کو سولی پر چڑھایا جائے گا اور پرندے اس کے سر کو (نوچ نوچ کر) کھا جائیں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ ایک جیل خانہ سے رہا ہو کر عزیز مصر کا ساقی بن گیا اور دوسرے کو کسی جرم میں پھانسی ہوگئی۔

جس کی بابت حضرت یوسف علیہ السلام نے یہ کہا کہ عزیز مصر کا ساقی بن جائے گا اس کو رہا ہوتے وقت آپ نے ارشاد فرمایا تھا کہ بھئی موقع پا کر بادشاہ مصر کے سامنے کبھی میرا بھی ذکر خیر کر دیجیو اس نے وعدہ کیا لیکن رہائی کے بعد اس کو یہ وعدہ بھول گیا۔

اتفاقاً ایک دفعہ عزیز مصر کو خواب دکھائی دیا چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

اور شاہ مصر نے کہا کہ مجھے خواب میں نظر آیا ہے کہ سات موٹی گاؤں کو سات پتلی دبلی گائیں کھا رہی ہیں اور

